VOL:16



مدرسۃ القائم

# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

# Distance Learning Religious Education




## لائقِ مبارکباد شخص۔!

لائقِ مبارکباد ہے وہ شخص جسے اس کے عیوب اس کے مومن بھائیوں کی عیب گیری سے روکے رکھیں۔۔

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## مصیبت میں گرفتار شخص

جب تم کسی بندہ کو دیکھو کہ وہ اپنے عیوب کو بُھلا کر دوسروں کی عیب جوئی میں لگا ہوا ہے تو سمجھ لو کہ وہ کسی مصیبت میں گرفتار ہو چکا ہے۔۔

امام جعفرِ صادق علیہ السلام

پیغمبرِ خدا (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے کمینے لوگوں کے بارے میں فرمایا :
وہ چغل خور ہوتے ہیں ، دوستوں کے درمیان جدائی ڈالتے ہیں اور شریف لوگوں کے عیبوں کی تلاش میں لگے رہتے ہیں۔۔

میزان الحکمت جلد ۷

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

**میری نصیحتوں پر عمل کرو کیونکہ میں تمہاری بھلائی چاہتا ہوں۔۔**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

رسولِ خدا ﷺ

## جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی۔

خدا کی بارگاہ میں علمِ دین کو بقدرِ ضرورت حاصل نہ کرنے کا کوئی عذر قابلِ قبول نہیں ہے۔ آج کل کی مصروفیت اور تیز رفتار زندگی کا بہانہ بنا کر کوئی علم سے پہلوتہی نہیں کرسکتا۔ اپنی تمام تر مصروفیات کے باوجود اگر نوجوان و بچے روزانہ اوسطاً 10 سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔ سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں۔ مثلاً:

- ☆ فقہی مسائل
- ☆ عقائد
- ☆ عملی اخلاقیات
- ☆ معلوماتِ عامّہ
- ☆ قرآن مجید
- ☆ تاریخِ اسلام
- ☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح
- ☆ احادیثِ معصومینؑ
- ☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت








- ☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات
- ☆ بہت سے اعمال کے فضائل
- ☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات
- ☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات
- ☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق مسومات
- ☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات
- ☆ CreativeWriting

تاکہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں/بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان/بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔ اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مددو معاوّن ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائم علیہ السلام

## امامِ معصومؑ پہچانیئے

1. آپؑ نے اپنی زندگی کے 14 سال ظالم حکمران ہارون رشید کی قید میں گزارے۔۔
2. آپؑ کی بیٹی ''معصومۂ قم'' کے نام سے مشہور ہیں۔۔
3. آپؑ کے القابات میں سے ایک مشہور لقب کے معنی ''غصہ کو پی جانے والے'' کے ہیں۔۔
4. آپؑ نے اپنے صحابی علی بن یقطین کو وزیرِ مملکت بنوایا تاکہ مومنین کی جان و مال کا تحفظ اور غریب مومنین کی کفالت ہو سکے۔۔
5. آپؑ کو 55 سال کی عمر میں زہر دے کر شہید کر دیا گیا اور آپؑ کے جسمِ اطہر کو ہتھکڑی و بیڑی سمیت بغداد کے پُل پر ڈال دیا گیا۔۔



جواب صفحہ نمبر 20 پر ملاحظہ کیجئے۔۔



کتابچہ نمبر ۱۶
مدرسة القائمؑ

## گھریلو کام کاج کے عظیم فائدے



امیرالمومنین مولا علی علیہ السلام سے مروی ہے کہ ایک روز جنابِ رسولِ خداؐ ہمارے یہاں تشریف لائے۔ فاطمہؑ اُس وقت ہانڈی کے پاس بیٹھی ہوئی تھیں اور میں تنور صاف کر رہا تھا۔ فرمایا اے ابوالحسنؑ۔! میری بات سُنو اور جو کچھ میں کہتا ہوں حکمِ خدا سے کہتا ہوں۔ جو اپنے گھر کے کاروبار میں اپنی عورت کی مدد کرے گا تو :

- خدا اُس کے موئے بدن کے عوض اُسے ایک سال کی عبادت کا ثواب عطا کرے گا جس کے دنوں میں روزہ رکھا گیا ہو اور راتوں کو عبادت کی گئی ہو۔۔
- خدا اُس کو صابرین کا ثواب بھی بخشے گا اور داؤدؑ، یعقوبؑ و عیسیٰؑ کا ثواب عطا فرمائے گا۔۔
- اے علیؑ جو شخص اپنے اہل و عیال کی خدمت سے شرم نہ کرے گا خدا اُس کے ہر قدم پر ایک حج و عمرہ کا ثواب عطا فرمائے گا اور بقدر اُس کے

جسم کی رگوں کے جنّت میں شہر عطا فرمائے گا۔۔

✦ اے علیؑ ایک گھڑی اپنے گھر کا کام کرنا بہتر ہے :

- ○ **ہزار** برس کی عبادت سے ○ **ہزار** حج سے ○ **ہزار** عمرہ سے
- ○ **ہزار** غلام آزاد کرنے سے ............ ○ **ہزار** جہاد کرنے سے
- ○ **ہزار** مریضوں کی عیادت کرنے سے ............ ○ **ہزار** جمعہ پڑھنے سے
- ○ **ہزار** جنازوں کی مشایعت کرنے سے ○ **ہزار** بھوکوں کو کھانا کھلانے سے
- ○ **ہزار** برہنوں کو لباس پہنانے سے ○ **ہزار** گھوڑے راہِ خدا میں دینے سے
- ○ **ہزار** دینار اونٹ مساکین کو صدقہ دینے توریت و زبور و قرآن کے پڑھنے سے
- ○ **ہزار** قیدی آزاد کرنے سے ............ ○ **ہزار** اونٹ مساکین کو دینے سے

✦ ایسا آدمی دنیا سے نہ اُٹھے گا جب تک اپنا مکان جنّت میں نہ دیکھ لے۔۔

✦ اے علیؑ جو کوئی خدمتِ عیال سے دریغ نہیں کرتا وہ بے حساب جنّت میں داخل ہوگا۔۔

✦ اے علیؑ خدمتِ عیال گناہانِ کبیرہ کا کفّارہ ہے۔۔

✦ خدا کے غضب کو فرو کرنے والا کام اور حور العین کا مہر ہے۔۔

✦ اِس سے درجات و حسنات میں اضافہ ہوتا ہے۔۔

> اے علیؑ خدمتِ عیال وہی کرتا ہے جو صدیق و شہید ہو یا وہ جسے خدا دنیا و آخرت میں بہتری دینا چاہتا ہو۔۔

بحوالہ کتاب
جامع الاخبار
شیخ صدوقؒ





## تصویری مسائل

جوابات صفحہ 28 پر ملاحظہ کیجئے۔۔



غیر استعمال شدہ تحفہ پر اگر ایک سال گزر جائے تو کیا اسکا خمس دینا ہوگا؟



قبر پر ہاتھ رکھ کر 7 بار سورۂ قدر پڑھنے کا کیا فائدہ ہے؟



جاندار کی تصویر والی قمیض میں نماز پڑھنے کا کیا حکم ہے؟



امتحانات میں نقل کرنا کیسا ہے؟



کیا شاور (shower) سے غسل کیا جا سکتا ہے؟



کیسٹ کا انقلاب کس انقلاب کو کہا جاتا ہے؟

## عالم پہچانیئے





جواب صفحہ 13 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

١۔ آپ کا تعلق تیونس سے ہے۔

٢۔ مذہبِ حق قبول کرنے کے بعد آیت اللہ خوئیؒ نے آپ کو اپنا وکیل مقرر کیا۔

٣۔ آپ کی اردو ترجمہ شدہ کتابوں میں حکم اذان ، پھر میں ہدایت پا گیا ، ہو جاؤ سچوں کے ساتھ ، المیہ جمعرات وغیرہ بہت مشہور ہیں۔۔



اِس تصویر میں جو پیغام پوشیدہ ہے اس پر دو صفحات پر مشتمل ایک مضمون تحریر کیجئے۔۔

CREATIVE WRITING..



کتابچہ نمبر ١٦
مدرسۃ القائمؑ

## شخصیت پہچانیئے



١۔ آپ کو مادرِ انقلابِ اسلامی اور بانو قدس ایران کے نام سے بھی یاد کیا جاتا ہے۔

٢۔ شادی کے بعد آپ نے دینی تعلیم اپنے شوہر سے حاصل کی۔

٣۔ آپ نے اسلامی انقلاب کی راہ میں آنے والی ہر سختی کا اپنے شوہر کے ساتھ مل کر مقابلہ کیا۔

٤۔ آپ کا انتقال 93 سال کی عمر میں ہوا۔

٥۔ آپ کی نمازِ جنازہ رہبرِ معظم آیت اللہ خامنہ ای نے پڑھائی۔

٦۔ آپ انتہائی قوی حافظہ کی مالک تھیں کسی چیز کو یاد رکھنے کیلئے فقط ایک بار پڑھنا آپ کیلئے کافی ہوتا تھا۔

جواب صفحہ 14 پر ملاحظہ کیجئے۔۔





بتایئے شہرِ قم میں موجود یہ عظیم لائبریری کس مشہور مجتہد کی کوششوں کا نتیجہ ہے۔؟

جواب صفحہ 19 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

## متفرقات

**سوال** لوگوں کے نزدیک مال و دولت، عہدہ یا تعلیم باعثِ عزّت ہے مگر مولا علیؑ نے سب سے زیادہ عزّت والی چیز کس کو قرار دیا ہے؟

جواب: تقویٰ کو۔ نہج البلاغہ میں فرمایا کہ تقویٰ سے بڑھ کر کوئی عزّت نہیں ہے۔

**سوال** جو شخص بلا ضرورت لوگوں سے امداد مانگے اُسے امام صادقؑ نے کس قبیح فعل سے تشبیہ دی ہے؟

جواب: شراب پینے سے۔

**سوال** بغیر شدید ضرورت کے لوگوں سے مانگتے رہنے کا کیا نقصان امام صادقؑ نے بتایا ہے؟

جواب: امامِ صادقؑ فرماتے ہیں کہ: ''جس کے پاس 3 دن کا کھانا موجود ہو اور پھر بھی لوگوں سے مالی امداد مانگے تو وہ قیامت کے دن اِس حالت میں خدا سے ملاقات کرے گا کہ اُس کے چہرے پر گوشت نہیں ہوگا''۔

**سوال** بتایئے وہ کون سے امامِ معصومؑ تھے جو روزانہ 5 ہزار بار استغفار کیا کرتے تھے؟

جواب: امام موسیٰ کاظمؑ۔

**سوال** بتایئے وقتِ شہادت امامِ حسینؑ خدا سے کیا مناجات کر رہے تھے؟

جواب: آپؑ فرما رہے تھے: ''اے پروردگار! میں تیرے فیصلے پر صابر اور ثابت قدم ہوں''۔

**سوال** وہ کون سا عمل ہے جس میں مولا علیؑ نے اپنے ماننے والوں کو کنجوسی سے کام لینے کا حکم دیا ہے؟





جواب: اپنے وقت کے گزارنے کے معاملے میں۔ آپؑ فرماتے تھے کہ: ''اپنے وقت کے معاملے میں درھم و دینار سے زیادہ کنجوسی کا مظاہرہ کرو (یعنی اُسے فضول ضائع نہ کرو)''۔

**سوال** مصروفیات کے لحاظ سے مولا علیؑ نے مومن کی کیا نشانی بیان کی ہے؟

جواب: مومن ہر وقت (مثبت) سرگرمیوں میں مصروف رہتا ہے۔

**سوال** بتایئے یہ جملہ کس مشہور مجتہد کا ہے کہ ''منظّم لوگوں کی کم تعداد ہمیشہ غیر منظّم لوگوں کی کثیر تعداد پر غالب رہتی ہے''۔

جواب: امام خمینیؒ۔

**سوال** بتایئے جب امام خمینیؒ پیرس میں تھے اور اخباری صحافی انٹرویو کے لئے آتے تھے اور اپنے کیمرے فٹ کرنے اور تیاری کرنے میں 15,10 منٹ لگا دیتے تھے اُس دوران امام خمینیؒ کہتے کہ میں کیوں اپنی عمر کا اتنا وقت بھی ضائع کروں اور پھر ایک عمل میں مشغول ہو جاتے تھے، بتایئے وہ عمل کیا تھا؟

جواب: تلاوتِ قرآن۔

**سوال** بتایئے مولا علیؑ پر کنجوسی کی تہمت لگنے پر اُن کی سخاوت کی تعریف مولاؑ کے سب سے بڑے دشمن حاکمِ شام نے کن الفاظ میں کی ہے؟

جواب: اگر اُن کے پاس 2 کمرے ہوں، ایک سونے سے بھرا ہوا اور دوسرا بھوسے سے، تو اُن کا سونے سے بھرا کمرا بھوسے والے کمرے سے پہلے خالی ہو جائے گا۔ (یعنی وہ سونا سب سے پہلے خدا کی راہ میں خرچ کر دیں گے)۔

**سوال** جو اپنے مالی واجبات ادا نہ کرتے ہوں اور انتہائی کنجوس ہوں اُن کے بارے میں رسولِ خداؐ نے کیا فرمایا ہے؟

جواب: ”(خواہ) تم رکن ومقامِ (کعبہ کے ساتھ) دو ہزار رکعت نماز پڑھو اور اِس قدر آنسو بہاؤ کہ تمہارے آنسوؤں سے ایک نہر جاری ہو جائے، لیکن تمہاری موت کنجوسی کی صفت کے ساتھ واقع ہوتی ہو تو تم اہلِ دوزخ میں سے ہو گے“۔

**سوال** بتایئے قرض دینے کا حکم مختلف الفاظ میں قرآن میں کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب: 13 دفعہ۔

**سوال** بتایئے کسی مومن کو قرض دینے میں کن اخلاقی امور کا خیال رکھنا چاہیئے؟

جواب: 1۔ عزت کے ساتھ دیا جائے 2۔ احسان جتائے بغیر دیا جائے
3۔ منافع کی توقّع کے بغیر دیا جائے 4۔ خدا کی خوشنودی کے لئے دیا جائے
5۔ رغبت ودلچسپی کے ساتھ دیا جائے۔

**سوال** بتایئے قرآن میں مومن کو قرض دینا کس کو قرض دینے کے برابر شمار کیا گیا ہے؟

جواب: خدا کو۔

**سوال** اگر کوئی کسی مومن کو قرضہ دینے اور قرضہ واپس لینے میں نرمی کا مظاہرہ کرے گا تو آخرت میں اُس کو کیا فائدہ ملے گا؟

جواب: رسولِ خداؐ فرماتے ہیں کہ:

1۔ وہ بجلی کی سی تیزی سے بغیر حساب وکتاب کے اور بغیر عذاب کے پلِ صراط سے گزر جائے گا۔





2۔ قرض دینے والا قرضہ واپس ملنے تک فرشتوں کے درود میں شامل ہو جائے گا۔

3۔ اُسے کوہِ اُحد اور طُورِ سیناء کے (پہاڑوں کے وزن کے) برابر نیکیاں عطا کی جائیں گی۔

4۔ اُس کو روزانہ قرضہ کی رقم کی برابر صدقہ کا ثواب ملتا ہے جب تک کہ وہ قرض ادا نہ ہو جائے۔

**سوال** جس کسی سے اُس کا مسلمان بھائی (مالی مشکلات کی) شکایت کرے اور وہ اُسے قرض نہ دے تو رسولِ خداؐ نے اُسکا آخرت میں کیا عذاب بتایا ہے؟

جواب: اللہ اُس پر جنّت کو حرام کر دیتا ہے۔

**سوال** بلاضرورت قرضہ لینے کی معصومینؑ کن الفاظ میں مذمّت فرماتے ہیں؟

جواب: رسولؐ خدا فرماتے ہیں کہ:” آنکھ کے درد سے بڑھ کر کوئی درد نہیں اور قرضہ سے بڑھ کر کوئی دکھ نہیں“۔

مولا علیؑ فرماتے ہیں کہ:”(بلاضرورت) قرض لینے سے پرہیز کرو کیونکہ قرض رات کا غم اور دن کی ذلّت ہے“۔

**سوال** جو قرضہ لیتے وقت ہی واپس کرنے کی نیت نہ رکھتا ہو اُسے امام صادقؑ نے کیا نام دیا ہے؟

جواب: چور۔

**سوال** شہید کے خون کا پہلا قطرہ گرتے ہی اُس کے سب گناہ معاف ہو جاتے ہیں سوائے ایک چیز کے ۔ بتایئے وہ کون سی چیز ہے؟

**جواب:** لوگوں سے لیا گیا قرضہ۔

**سوال** جو مقروض، قرضہ واپس کرسکتا ہے مگر پھر بھی جان بوجھ کر واپس نہ کرے روزانہ اُس کے نامۂ اعمال میں کون سا گناہ لکھا جاتا ہے؟

**جواب:** رسولِ خداؐ فرماتے ہیں کہ اُس پر روزانہ (سود لینے) کا گناہ ہوتا ہے۔

**سوال** امام موسیٰ کاظمؑ کے ایک صحابی ابن ابی عمیر نے کسی مومن کو 10 ہزار درھم قرض دیا، لیکن وہ پھر بھی بالکل مفلس ہوگیا، اپنا گھر بیچ کر ابن ابی عمیر کو دس ہزار درھم واپس کرنے آیا تو ابنِ ابی عمیر نے مقروض سے کیا فرمایا؟

**جواب:** ابن ابی عمیر نے کہا کہ میرے مولاؑ امام جعفرِ صادقؑ نے فرمایا ہے کہ: ”انسان کے لئے ضروری نہیں ہے کہ وہ قرض ادا کرنے کے لئے اپنا گھر فروخت کرے“۔ یہ رقم اُٹھالو۔ خدا کی قسم اِس وقت مجھے ایک ایک درھم کی سخت ضرورت ہے لیکن میں اِس میں سے ایک درھم بھی نہیں لوں گا“۔

(اِس طرح سے امامؑ کے سچّے چاہنے والے اپنے امامؑ کی تعلیمات کو ہروقت یاد رکھتے ہیں)۔

**سوال** مولا علیؑ اور امام حسینؑ دوسروں کی حاجت روائی قرضہ لے کر بھی کیا کرتے تھے۔ بتایئے آپؑ دونوں کی شہادت کے وقت آپؑ دونوں پر کتنا قرضہ تھا؟

**جواب:** بقول امام محمد باقرؑ مولا علیؑ کی شہادت کے وقت آپؑ پر 8 لاکھ درھم قرض تھا۔ جسے پھر امام حسنؑ نے ادا کیا۔ دوسری روایت میں امام حسینؑ پر 3 لاکھ درھم قرض تھا جسے امام زین العابدینؑ نے ادا کیا۔

**عالم پہچانیئے** | ڈاکٹر محمد تیجانی سماوی صاحب





**سوال** بتایئے رسولِ خداؐ نے لوگوں کی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے کتنا قرض لیا تھا؟

**جواب:** رسولِ خداؐ نے 20 من گندم قرض لی تھی اور اپنی زرہ گروی رکھوائی تھی۔

**سوال** بتایئے مولا علیؑ نے دوسروں کو کھانا کھلانے کی تاکید کن الفاظ میں کی ہے؟

**جواب:** بدن کی طاقت کھانے میں اور روح کی طاقت دوسروں کو کھلانے میں ہے۔

**سوال** مومن کی کھانے کی دعوت قبول نہ کرنے کی روایت میں کن الفاظ میں مذمّت کی گئی ہے؟

**جواب:** رسولِ خداؐ فرماتے ہیں کہ: ”یہ بے وفائی اور بے رحمی ہے کہ انسان کو کھانے کی دعوت دی جائے لیکن وہ قبول نہ کرے یا قبول کرلے تو کھانا نہ کھائے“۔

**سوال** بغیر دعوت کسی کے کھانے میں شریک ہونے کی مذمّت رسولِ خداؐ نے کس طرح کی ہے؟

**جواب:** فرمایا: ایسا شخص ایسے چور کی مانند ہے جسے بے عزّتی کے بعد گھر سے نکالا جائے۔

**سوال** بعض لوگ کسی کے گھر کھانے کھا کر بھی کھانے کی برائیاں کرتے ہیں اِس عمل کی مذمّت میں رسولِ خداؐ نے کیا فرمایا ہے؟

**جواب:** ”کسی قوم کے لئے یہی گناہ کافی ہے کہ اُس کے دینی بھائی جو کچھ کھانے میں اُن کے آگے رکھیں وہ اُسے کم اور معمولی سمجھیں“۔

**سوال** مولا علیؑ بعض دفعہ بہت زیادہ غمگین ہوکر کیا ارشاد فرماتے تھے؟

**جواب:** آپؑ فرماتے تھے کہ: ” 7 دن سے ہمارے گھر کوئی مہمان نہیں آیا ہے“۔

**شخصیت پہچانیئے** | زوجۂ امام خمینیؒ، محترمہ خدیجہ ثقفی صاحبہ

**سوال** رسولِؐ خدا حضرت جعفرِ طیارؓ کی مہمان نوازی کو یاد کرکے محبّت سے کیا ارشاد فرماتے تھے؟

جواب: جہاں میرا دوست جعفرؓ موجود ہو ناممکن ہے کہ مسافر اُن کے قریب سے گزر جائیں اور اُن کے ساتھ کھانا نہ کھائیں۔

**سوال** رسولِؐ خدا نے نیک دوست کی کون سی نشانیاں بیان کی ہیں؟

جواب: 1۔ جسے دیکھ کر تمہیں خدا یاد آئے۔ 2۔ جس کی باتیں تمہارے علم میں اضافہ کریں۔ 3۔ جس کا عمل تمہیں آخرت کی یاد دلائے۔

## غلط عقائد کے لوگوں کے ساتھ اُٹھنا بیٹھنا

ابوھاشم جعفری جو کہ ایک مشہور شیعہ تھے حضرت امام علی نقیؑ نے اُن پر اعتراض کرتے ہوئے فرمایا: ”تم عبدالرحمٰن ابن یعقوب کے ساتھ کیوں اُٹھتے بیٹھتے ہو“؟

ابوھاشم نے کہا: مولا! وہ میرا ماموں ہے۔

امامؑ نے فرمایا: ”اُس کا عقیدہ خراب ہے۔ یا اُس کے ساتھ بیٹھو اور ہمیں چھوڑ دو یا ہماری ہم نشینی اختیار کرو اور اُسے چھوڑ دو“۔

ابوہاشم نے کہا: مولاؑ! اُس کا عقیدہ اُس کے ساتھ ہے، میرا عقیدہ تو درست ہے، اُس کے باطل عقیدے سے مجھے کیا نقصان ہے؟

امامؑ نے فرمایا: ”کیا تمہیں اِس کا خوف نہیں ہے کہ اُس پر کوئی عذاب آئے اور اُس کے نزدیک ہونے کی وجہ سے وہ تمہیں بھی اپنی لپیٹ میں لے لے“۔ (اصولِ کافی)





**سوال** بتائیے وہ 3 کام کون سے ہیں جن کے بارے میں امام صادقؑ نے فرمایا ہے کہ: ”کسی کا کوئی بہانہ قابلِ قبول نہیں ہوگا“؟

جواب: 1۔ امانت کو اُس کے مالک تک پہنچانا خواہ وہ نیک ہو یا بد۔

2۔ وعدہ پورا کرنا۔ چاہے نیک انسان کے ساتھ ہو یا بُرے انسان کے ساتھ۔

3۔ والدین کے ساتھ نیکی۔ خواہ وہ نیک ہوں یا بد۔

**سوال** کمزور ایمان والے بے عمل شیعوں کو مولا علیؑ نے نہج البلاغہ میں کن مذمّتی الفاظ سے یاد کیا ہے؟

جواب: اُے وہ لوگ جو مرد جیسے ہو، مگر مرد نہیں ہو۔ اُے بچوں جیسی عقل رکھنے والو!، اُے حجلۂ عروسی میں بیٹھنے والی دلہنوں (کہ تمہیں سوائے عیش و آرام کے کچھ نہیں سوجھتا)......خدا تمہیں غارت کرے کہ تم نے میرا دل خون کر دیا ہے اور مجھے غضبناک کر دیا ہے۔

## مرجعیّت کا احترام

انقلابِ اسلامی کی کامیابی کے ابتدائی سالوں میں شاہرود کے لوگوں کا ایک وفد امام خمینیؒ کے پاس پہنچا اور دورانِ گفتگو درخواست کی کہ شاہرود کا نام تبدیل کر دیا جائے کیونکہ اُس کا آغاز لفظِ ”شاہ“ سے ہوتا ہے۔

امام خمینیؒ نے فرمایا: ”آیت اللہ العظمیٰ سید محمود شاہرودیؒ کے احترام میں یہ کام نہ کریں اور اُس کا نام تبدیل نہ کریں۔

آقائے ری شہری فرماتے ہیں کہ اِس طرح آپ نے مقامِ مرجعیّت کے احترام کی طرف توجہ دلائی اور ایک مرجعِ دینی کی خدمات کا اعتراف کیا۔۔

## اخلاقیات

**سوال** اپنے نیک عمل کو لوگوں کے سامنے ظاہر نہ کرنے کا کیا ثواب رسولِ خداؐ نے بتایا ہے؟

جواب: اُس نیک عمل کا ثواب 70 گنا زیادہ ملے گا۔

**سوال** ریاکاری اور لوگوں میں شہرت حاصل کرنے کی تمنّا کو روایات میں کیا کہا گیا ہے؟

جواب: شِرکِ خفی (چھپا ہوا شرک)۔

**سوال** جو شخص ریاکاری اور شہرت حاصل کرنے کے لئے لوگوں کو کھانا کھلاتا ہے اُس کا کیا عذاب رسولِ خداؐ نے بیان کیا ہے؟

جواب: خدا اتنی ہی مقدار میں اُسے دوزخ میں پیپ پلوائے گا۔ اور اُس کا کھلایا ہوا کھانا قیامت کے دن اُس کے پیٹ میں آگ بن کر بھڑکتا رہے گا۔

**سوال** بتایئے یہ حدیث کس معصومؑ سے مروی ہے کہ جو شخص جان بوجھ کر واجب نماز ترک کرے اس کا کوئی حق خدا کے ذمہ نہیں بنتا بلکہ خدا کا ایسے شخص سے کوئی تعلق نہیں؟

جواب: رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

## لوگوں کو جھگڑتے دیکھ کر امام صادقؑ کا طریقہ

امام جعفرِ صادقؑ کی زندگی کا دستور تھا کہ اگر آپؑ کا گزر ایسے افراد کے پاس سے ہوتا جو آپس میں جھگڑا کر رہے ہوتے تو آپؑ وہاں سے گزرتے وقت 3 بار بلند آواز سے کہتے تھے اِتَّقُوا اللّٰهَ (اللہ سے ڈرو ، اللہ سے ڈرو ، اللہ سے ڈرو)

☆ حضرت امام محمد باقرؑ فرماتے ہیں کہ خوامخواہ کے جھگڑا بازی سے پرہیز کرو.........بعض اوقات انسان کے منہ سے ایسی بات نکل جاتی ہے جو خدا کی طرف سے ناقابلِ معافی ہوتی ہے۔





## مذہبی لطائف

☆...... ایک کنجوس سے کسی نے پوچھا کہ تنگی کے بعد کشادگی کا کیا مطلب ہے؟ کنجوس نے کہا: اسکے معنیٰ یہ ہیں کہ کوئی مہمان گھر آئے اور آ کر کہے کہ میں روزے سے ہوں۔۔

☆...... حکیم فیثا غورث سے پوچھا گیا کہ کیا وجہ ہے کہ بعض علمائے سوء زیادہ تر دولتمندوں کے گھروں پر حاضری دیتے ہیں جبکہ دولتمندوں کو علماء کے گھروں پر آتے جاتے نہیں دیکھا گیا۔؟ فیثا غورث نے جواب دیا: دولتمندوں کو علم کی فضیلت معلوم نہیں جبکہ علمائے سوء کو دولت کی فضیلت معلوم ہے۔۔

☆...... ایک فقیر نے کسی سیٹھ کے گھر کے دروازے پر صدا لگائی۔ سیٹھ نے اپنے ملازم سے کہا، جاؤ سلیم سے کہو کہ وہ ندیم سے کہے کہ فقیر سے کہو کہ معاف کرے۔ فقیر نے آسمان کی طرف ہاتھ اُٹھا کر کہا: خدایا۔! جبرائیلؑ سے کہہ دے کہ وہ عزرائیلؑ سے کہیں کہ جلد اس سیٹھ کی روح قبض کرلیں۔۔

## تاریخ

### حضرت خدیجہ سلام اللہ علیہا

**سوال** بتایئے حضرت خدیجہؑ کی والدہؑ محترمہ کا کیا نام تھا؟

جواب: حضرت فاطمہؑ بنتِ زائدہ۔

**سوال** بتایئے کہ جب ابرہہ نے ہاتھیوں کے ساتھ مکّہ پر چڑھائی کی تو حضرت خدیجہؑ کی عمر مبارک اُس وقت کتنی تھی؟

جواب: 15 سال۔

**سوال** حضرت خدیجہؑ کی وفات حضرت ابوطالبؑ کی وفات کے کتنے دن بعد ہوئی؟

**جواب:** 30 دن بعد۔

**سوال** ورقہ بن نوفل کا حضرت خدیجہ سے کیا رشتہ تھا؟

**جواب:** وہ آپؑ کے چچازاد بھائی تھے۔

**سوال** ورقہ بن نوفل کے بارے میں رسولِ خداؐ نے کیا ارشاد فرمایا تھا؟

**جواب:** ”میں ورقہ بن نوفل کو جنّت میں دیکھ رہا ہوں کہ اُس نے سبز جنّتی لباس پہنا ہوا ہے کیونکہ وہ مجھ پر ایمان لائے تھے اور انہوں نے میری رسالت کی تصدیق کی تھی“۔

**سوال** حضرت خدیجہؑ و رسولِ خداؐ کا خطبۂ نکاح کن دو شخصیات نے پڑھا تھا؟

**جواب:** حضرت ابوطالبؑ اور حضرت ورقہ بن نوفلؒ نے۔

**سوال** بتایئے امام حسینؑ نے یزیدی افواج کے سامنے اپنا تعارف حضرت خدیجہؑ کے حوالے سے کس طرح کروایا تھا؟

**جواب:** میں تمہیں خدا کی قسم دیتا ہوں، کیا تم نہیں جانتے کہ میری جدّہ (نانی) حضرت خدیجہؑ بنتِ خویلد ہیں۔ کیا تم نہیں جانتے کہ میں رسولِ خدا کی زوجہ حضرت خدیجہؑ کا بیٹا ہوں۔

**سوال** بتایئے حضرت امام سجادؑ نے یزید کے دربار میں اپنا تعارف حضرت خدیجہؑ کے حوالے سے کن الفاظ میں کرایا؟

**جواب:** اَنَا ابْنُ خَدِیْجَةَ الْکُبْرٰی۔ (میں حضرت خدیجۃ الکبریٰ کا بیٹا ہوں)





**سوال** بتایئے دعائے ندبہ (جس میں امامِ زمانہؑ کو پکارا جاتا ہے) میں حضرت خدیجہؑ کا ذکر کن الفاظ میں ہے؟

**جواب:** پیغمبرِ خداؐ کے بیٹے کہاں ہیں؟ علی مرتضیٰؑ کے بیٹے کہاں ہیں اور حضرت خدیجہؑ عظمت والی بی بی کے بیٹے کہاں ہیں؟

**سوال** امام زین العابدینؑ کے بیٹے زید شہید نے ھشام کے دربار میں کن الفاظ میں حضرتِ خدیجہؑ کا تذکرہ کیا تھا؟

**جواب:** ہم دوستی و مودّت کے زیادہ حقدار ہیں کیونکہ رسولِ خدا ہمارے جدّ ہیں اور حضرت خدیجہؑ ہماری جدّہ ہیں۔

**سوال** سفرِ معراج سے واپس پہنچنے پر جب رسولِ خداؐ نے جبرئیلؑ سے پوچھا تھا اے جبرئیلؑ! بتاؤ تمہاری بھی کوئی حاجت ہے؟ تو جبرئیلؑ نے کیا حاجت بیان کی تھی؟

**جواب:** جبرئیلؑ نے کہا تھا: ہاں یا رسول اللہؐ میری حاجت یہ ہے کہ خدا کا سلام اور میرا سلام خدیجہ (سلام اللہ علیہا) کو پہنچا دیں۔

**سوال** جب رسولِ خداؐ نے خدا و جبرئیلؑ کا سلام حضرت خدیجہؑ کو پہنچایا تو آپؑ نے کیا ارشاد فرمایا تھا؟

**جواب:** حضرت خدیجہؑ نے کہا تھا: بے شک اللہ پاک کی ذات پر سلام ہے اور اُسی سے ہر سلام ہے اور اُسی کی طرف سلام ہے اور جبرئیلؑ پر بھی سلام ہے۔

**سوال** علّامہ مجلسیؒ کے مطابق رسولِ خداؐ سے شادی کے وقت حضرت خدیجہؑ کی عمرِ مبارک کتنی تھی؟

**جواب:** 28 سال (بعض روایات میں 45 سال بھی ذکر کیا گیا ہے)۔

**سوال** حضرتِ خدیجہؑ کے انتقال کے وقت جب حضرت زہراؑ نے اپنی والدہ کے کفن کے لئے اپنی ایک چادر پیش کی تو اُسی وقت جبرئیلؑ نے آکر خدا کا کون سا پیغام پہنچایا؟

**جواب:** یارسولؐ اللہ! خدا نے آپ کو سلام بھیجا ہے اور فرمایا ہے کہ آپؐ چادر واپس لے لیں۔ پروردگار نے فرمایا ہے کہ جو کچھ خدیجہؑ کے پاس تھا اُس نے میری راہ میں قربان کر دیا اب اُس کا کفن ہمارے ذمّہ ہے۔ ہم اُسے اپنے کرم کے لباس سے پوشیدہ فرمائیں گے اور اُنہیں جنّت الفردوس کا کفن عطا کیا جائے گا۔

## فارسی اُردو الفاظ

| | |
|---|---|
| 1۔ کنڈرگارٹن | کودکستان |
| 2۔ پرائمری اسکول | دبستان |
| 3۔ اسکول | آموزشگاہ |
| 4۔ ہائی اسکول | دبیرستان |
| 5۔ کالج | دانشکدہ |
| 6۔ یونیورسٹی | دانشگاہ |
| 7۔ ڈسپنسری | درمانگاہ |
| 8۔ ڈگری | دانش نامہ |
| 9۔ ہیڈ ماسٹر | مدیر آموزشگاہ |
| 10۔ پرنسپل | رئیس آموزشگاہ |





## اصحابِ آئمہؑ

**سوال** آٹھویں، نویں، دسویں اور گیارھویں امامؑ کے کون سے صحابی تھے جو علمِ رجال کے فن کے امام تصوّر کئے جاتے ہیں؟

**جواب:** حضرت فضل ابن شاذان۔

**سوال** بتایئے ابن ابی عمیر کس امامِ معصومؑ کے شاگرد تھے؟

**جواب:** حضرت امام موسیٰ کاظمؑ کے۔

**سوال** احادیثِ معصومینؑ کی ظالم حکمرانوں سے حفاظت کے لئے ابن ابی عمیر کی بہن نے کیا طریقہ اختیار کیا تھا؟

**جواب:** جب ابنِ ابی عمیر کو ہارون رشید نے قید کر دیا تو آپ کی بہن نے تمام احادیث کی کتابوں کو زمین میں دفن کر دیا تھا۔

**سوال** جب ابنِ ابی عمیر ایک طویل عرصے بعد رہا ہوئے تو زمین میں دفن احادیث کی کتابوں کے ساتھ کیا ہوا؟

**جواب:** اُن میں سے بعض کتابیں سیلاب کے پانی سے خراب ہو گئیں تھیں جسے بعد میں ابن ابی عمیر نے اپنے حافظے اور دیگر اصحابِ امامؑ کے سہارے سے دوبارہ جمع کیا۔

**سوال** ابنِ ابی عمیر نے احادیث کی کتنی کتابوں کو جمع کیا تھا؟

**جواب:** 94۔

**سوال** واقعۂ فدک کے اہم گواہوں میں ایک خاتون بھی تھیں اُن کا کیا نام ہے؟

**جواب:** اُمِّ ایمن۔ جو پہلے حضرت عبداللہ کی کنیز تھیں بعد میں حضرت آمنہؑ کی کنیزی میں آئیں اور اُن کے انتقال کے بعد رسولِ خداؐ کی خدمت میں آئیں۔

**سوال** رسولِ خداؐ نے اُمِّ ایمن کا نکاح اپنے کس صحابی سے کروایا؟

**جواب:** پہلے شوہر کے انتقال کے بعد رسولِ خداؐ نے اُن کا نکاح اپنے منہ بولے بیٹے زید بن حارثہ سے کر دیا۔

**سوال** اُمِّ ایمن کے پہلے شوہر کی وفات کے بعد رسولِ خداؐ نے آپ کے لئے کیا الفاظ ادا کئے؟

**جواب:** جو شخص کسی جنّتی عورت سے نکاح کرنا چاہے وہ اُمِّ ایمن سے نکاح کرے۔

**سوال** اُمِ ایمن کے کس بیٹے کو رسولِ خداؐ نے انتقال سے پہلے ایک لشکر کا سردار بنا کر بھیجا تھا؟

**جواب:** اُسامہ بن زید کو۔

**سوال** اُمِ ایمن کا انتقال کس حکمران کے دور میں ہوا؟

**جواب:** حضرت عثمان کے دور میں۔

**سوال** راویوں کا علم (عِلْمُ الرِّجَالُ) کا حاصل کرنا فقہاء اور مُجتہدین کے لئے کیوں ضروری ہے؟

**جواب:** تاکہ صحیح اور غلط احادیث میں تمیز ہو سکے کیونکہ حضرت امام جعفرِ صادقؑ نے فرمایا ہے کہ: ”ہم اہلِ بیتؑ صادِقینؑ ہیں لیکن ہمارے پیچھے کوئی نہ کوئی کذّاب ضرور لگا رہتا ہے جو لوگوں کے درمیان ہمارے نام سے غلط روایات بیان کرتا رہتا ہے“۔

امام صادقؑ نے فرمایا کہ: ”مغیرہ بن سعید نے میرے والد کے اصحاب کی کتابوں میں





اِس قدر حدیثیں شامل کر دی ہیں جن کا میرے والدِ بزرگوار سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

لٰہذا اُن جعلسازیوں سے بچنے کے لئے عِلْمُ الرِّجَالُ کا حصول ضروری ہے۔

**سوال** بتایئے 'مُرسَل' کس روایت کو کہا جاتا ہے؟

**جواب:** وہ روایت جس میں سلسلۂ سند اور اُس کے راویوں کے نام ذکر نہ کئے گئے ہوں

**سوال** لفظ 'استفتاء' کے کیا معنٰی ہیں؟

**جواب:** کسی مفتی (فتویٰ دینے والے) سے اُس کا فتویٰ طلب کرنا۔

## اسلامی کتابیں

**سوال** بتایئے کتابِ اُصولِ کافی میں کُل کتنی احادیث ہیں؟

**جواب:** سولہ ہزار ایک سو ننانوے 16199۔

**سوال** اصولِ کافی کس مشہور شیعہ عالم نے تحریر کی ہے؟

**جواب:** محمد ابن یعقوب کلینیؒ نے۔

**سوال** بتایئے کتابِ 'کافی' شیخ کلینیؒ نے کتنے سالوں میں مکمل کی؟

**جواب:** 20 سالوں میں۔

**سوال** بتایئے برادرانِ اہلِ سنّت کی معتبر ترین کتاب صحیح بخاری اور ہمارے مذہب کی اصولِ کافی کی روایات کی تعداد میں کتنا فرق ہے؟

**جواب:** صحیح بخاری کی روایات کی تعداد 7397 ہے اور اِس میں بھی اگر اِن احادیث کو کم کر دیا جائے جو بار بار تحریر ہوئی ہیں تو یہ تعداد 2600 رہ جاتی ہے۔

جبکہ اصولِ کافی کی کُل روایات کی تعداد 16,199 ہے۔

**سوال** کیا یہ بات صحیح ہے کہ 'صحاحِ ستہ' کی تمام روایات ملا کر بھی اُن کی تعداد اصولِ کافی کی روایات سے کم ہے؟

**جواب:** جی ہاں۔

**سوال** شیخ کُلینیؒ کا زمانہ، امام زمانہؑ کے حوالے سے کون سا زمانہ تھا؟

**جواب:** غیبتِ صغریٰ۔

**سوال** بتایئے شیخ کلینیؒ کا انتقال کس شہر میں ہوا؟

**جواب:** بغداد میں۔

**سوال** کیا کتاب اصولِ کافی کی تمام احادیث مکمل طور پر صحیح ہیں؟

**جواب:** احادیث کی کوئی کتاب 100 فیصد صحیح احادیث پر مشتمل نہیں ہے مجتہد کا کام اُن میں سے صحیح احادیث کو غلط احادیث سے الگ کرنا ہوتا ہے۔

کتابِ کافی میں بھی کئی احادیث ضعیف ہیں جنہیں مجتہدین ہی پہچاننے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔

**سوال** کتابِ کافی میں شیخ کلینیؒ نے کتنی کتابوں کے حوالوں سے احادیث نقل کی ہیں؟

**جواب:** 31 کتابوں کے حوالوں سے۔




**سوال** کیا نامحرم عورت کے لباس کے اوپر موجود زیورات کو دیکھا جاسکتا ہے؟

**جواب:** امام خمینیؒ اور آقائے خامنہ ای کے نزدیک احتیاطِ واجب کے طور پر جائز نہیں۔ آقائے سیستانی کے نزدیک گلے کے ہار اور گلے کے دیگر زیورات پر نگاہ کرنا جائز نہیں، البتہ چوڑیاں یا بریسلیٹ پر بُری نگاہ کے بغیر نظر ڈالنا جائز ہے۔





**سوال** کیا مرد کسی نامحرم کے ہاتھوں کی انگوٹھی پر نگاہ ڈال سکتے ہیں؟

**جواب:** امام خمینیؒ اور آقائے خامنہ ای کے نزدیک جائز نہیں ہے، البتہ آقائے سیستانی بغیر کسی بُری نگاہ کے جائز قرار دیتے ہیں۔

**سوال** کیا نامحرم بوڑھی خواتین کے ہاتھوں، بال اور گردن پر نگاہ ڈالنا مرد کے لئے جائز ہے؟

**جواب:** جی ہاں۔

**سوال** اگر بوڑھی خواتین نے اپنے چہرہ یا بالوں کو سجایا بنایا ہوا ہو اور خوب میک اَپ کیا ہوا ہو تو کیا وہ اِس حالت میں نامحرموں کے سامنے جاسکتی ہیں؟

**جواب:** جی نہیں۔

**سوال** منگیتر جس سے عنقریب شادی ہونے والی ہو اُس میں اور عام نامحرم عورتوں میں کوئی فرق ہے؟

**جواب:** منگیتر آپس میں نامحرم ہیں اور اُن میں اور باقی نامحرموں کے احکام میں کوئی فرق نہیں ہے۔

**سوال** وہ عورت جو عموماً پردہ کرتی ہو اگر وہ بغیر موزے کے نامحرم مرد کے سامنے آجائے تو کیا وہ اُس کے پاؤں کی طرف نگاہ کرسکتا ہے؟

**جواب:** جائز نہیں ہے۔

**سوال** کیا عورت کسی نامحرم مرد کی کلائی یا کہنی سے اوپر ہاتھوں کو دیکھ سکتی ہے؟

**جواب:** امام خمینیؒ و آقائے خامنہ ای کے فتویٰ میں جائز نہیں ہے۔ آقائے سیستانی کے نزدیک اگر برائی میں پڑنے کا اندیشہ نہ ہو تو جائز ہے۔

**سوال** ایسے دسترخوان پر عورتوں کا بیٹھنا کیسا ہے جہاں خاندان کے دیگر نامحرم بھی موجود ہوں؟

**جواب:** اگر کسی برائی میں پڑنے کا خوف نہ ہو تو جائز ہے۔

**سوال** بتائیے مضاف پانی کس کس چیز کو پاک کرسکتا ہے؟

**جواب:** کسی چیز کو نہیں۔

**سوال** آبِ مضاف اگر ' کُر ' کی مقدار سے زائد ہو اور اُس میں ایک قطرہ نجاست گر جائے تو کیا کوئی فرق پڑتا ہے؟

**جواب:** جی ہاں وہ نجس ہو جائے گا۔

**سوال** مسجد میں اگر کوئی نابالغ مگر سمجھدار (ممیّز) اذان دے تو کیا صحیح ہے؟

**جواب:** جی ہاں۔

**سوال** جس وقت مسجد میں اقامت کہی جارہی ہو اُس وقت نمازیوں کا باتیں کرنا کیسا ہے؟

**جواب:** شدید مکروہ ہے۔

**سوال** اگر نمازی کے ہاتھ میں عقیق کی انگوٹھی ہو تو اُس نماز کا ثواب کیا ہے؟

**جواب:** وہ نماز اُن ہزار رکعت نمازوں سے افضل ہے جو بغیر عقیق کے پڑھی جائیں۔

**سوال** بتائیے اپنا کوئی گناہ کسی دوسرے کو بتانا کیسا عمل ہے؟

**جواب:** حرام ہے۔

**سوال** اگر کوئی شخص سب کے سامنے دکھا کر کسی گناہ کو کرتا ہو مثلاً عورت بے پردہ گھومتی ہو تو کیا اُس کی بے پردگی کی بات دوسروں سے بیان کرسکتے ہیں؟

**جواب:** جی ہاں۔





**سوال** بدعت کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** دین میں کوئی نئی چیز داخل کرنا یا دین سے کچھ نکال لینا بدعت کہلاتا ہے۔

**سوال** بتائیے یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ جو کسی بدعتی کے پاس جا کر اُس کی تعظیم کرے اُس نے درحقیقت اسلام کو منہدم کرنے کی کوشش کی ہے؟

**جواب:** مولا علیؑ۔

**سوال** کس شخص کو دیکھ کر مسکرانا، اسلام کو منہدم کرنے کے برابر ہے؟

**جواب:** بدعتی کو۔

**سوال** غیرِ مجتہد کے لئے فتویٰ دینا کیسا عمل ہے؟

**جواب:** حرام ہے۔

**سوال** بتائیے حلال گوشت جانور، مثلاً مرغی، بکرا، گائے وغیرہ کا پیشاب و پاخانہ پاک ہے یا نجس؟

**جواب:** پاک ہے۔

### تصویری مسائل

1 آقائے سیستانی اور آقائے خوئیؒ کے نزدیک خمس دینا ہوگا جبکہ امام خمینیؒ اور آقائے خامنہ ای کے نزدیک واجب نہیں ہے۔۔

2 امام رضاؑ کے قول کے مطابق وہ قیامت کے دن کی عظیم ترین ہولناکیوں اور وحشتوں سے محفوظ رہے گا۔۔

3 ثوابِ نماز کم ہو جائے گا۔۔

4 جائز نہیں ہے۔۔

5 جی ہاں ، شاور کے ذریعے غسل کیا جاسکتا ہے۔۔

6 انقلابِ ایران کو۔۔

**سوال** کیا عَلِیّ ’’ وَلِیُّ اللّٰہِ اذان کا جزو ہے؟

جواب: اگر کہا جائے تو بہتر ہے البتہ جزوِ اذان نہیں ہے۔

**سوال** اگر نماز میں سورۂ الحمد کے بعد کوئی شخص جان بوجھ کر آمین کہے تو کیسا ہے؟

جواب: نماز باطل ہے۔

**سوال** فقہ میں ’ابنِ سبیل‘ کسے کہا جاتا ہے؟

جواب: وہ مسافر جس کے پاس سفر خرچ نہ رہ گیا ہو (اُس کی بہت سے شرعی اموال سے مدد کی جاسکتی ہے۔)

**سوال** بتایئے ’اَنعامِ ثلاثہ‘ سے مراد کونسے 3 جانور لئے جاتے ہیں؟

جواب: 1۔ اونٹ 2۔ گائے بیل 3۔ بھیڑ بکری

عربی میں نَعم کا لفظ خاص طور پر اونٹوں کے لئے بولا جاتا ہے کہ وہ عرب کے لوگوں کے لئے سب سے بڑی نعمت ہے۔

نَعم کی جمع اَنعام ہے۔اَنعامِ ثلاثہ (3 قسم کے جانور) اسوقت بولا جاتا ہے جب اونٹ بھی اُن میں شامل ہو۔

**سوال** ہماری فقہ میں وہ کون سا اسلامی مہینہ ہے جس میں عمرہ ادا کرنے کی فضیلت سب سے زیادہ ہے؟

جواب: ماہِ رجب میں۔

**سوال** بعض آئمہ علیہم السّلام ماہِ رمضان میں کتنی بار قرآن ختم کیا کرتے تھے؟

جواب: 40 بار سے زائد۔





**سوال** بتایئے وہ کون سا دن ہے جسے امام زمانہؑ کی امامت کا پہلا دن کہا جاتا ہے؟

جواب: 9 ربیع الاوّل کا دن۔

**سوال** 9 ربیع الاوّل کے دن کون سا مشہور دشمنِ اہلِ بیتؑ واصلِ جہنم ہوا؟

جواب: عُمر ابن سعد لعین۔

**سوال** جو 9 ربیع الاوّل کے دن راہِ خدا میں پیسہ خرچ کرے اُس کا کیا ثواب روایات میں بتایا گیا ہے؟

جواب: اُس کے تمام گناہ معاف کردیئے جائیں گے۔

**سوال** ملعون یزید کتنے سال کی عمر میں واصلِ جہنم ہوا؟

جواب: صرف 37 سال کی عمر میں۔اُس ظالم کی حکومت صرف 3 سال 9 ماہ رہی۔

**سوال** بتایئے رُکنِ یمانی اور حجرِ اَسود کے درمیان صحنِ کعبہ میں کتنے انبیاء کی قبور ہیں؟

جواب: 70 انبیاء کی۔

**سوال** بتایئے حضرت داؤدؑ اور حضرت سلیمانؑ کہاں دفن ہیں؟

جواب: بیت المقدّس میں۔

**سوال** پیغمبرِ خدا حضرت زکریاؑ کی قبرِ مبارک کہاں ہے؟

جواب: مُلکِ شام کے شہر حَلَب میں۔

**سوال** بتایئے شہرِ کوفہ کے کنارے کس نبیٔ خدا کی قبر ہے؟

جواب: حضرت یوسفؑ کی۔

**سوال** اپنی طرف سے شریعت بنانا کیسا عمل ہے؟

جواب: حرام ہے۔

## حج



**سوال** بتایئے یومِ مشہود کس دن کو کہتے ہیں؟

جواب: روزِ عَرَفہ کو (9 ذی الحجّہ)۔

**سوال** یومِ ترویہ کس دن کو کہا جاتا ہے؟

جواب: 8 ذی الحجّہ کے دن کو۔

**سوال** مزدلفہ کا قرآن میں کیا نام تحریر ہے؟

جواب: مشعرالحرام۔

**سوال** قرآن میں کس جگہ کو وادیٔ غیرِ ذی زَرْع (وہ وادی جہاں کوئی چیز نہیں اُگتی) کہا گیا ہے؟

جواب: مکّہ کو۔

**سوال** نمازِ (استدارہ ای) کس نماز کو کہا جاتا ہے؟

جواب: مسجدالحرام میں کعبہ کے اطراف دائرے کی شکل میں جو نمازِ جماعت پڑھی جاتی ہے اُسے نمازِ استدارہ ای کہا جاتا ہے۔

**سوال** ادنیٰ الحل کن مقامات کو کہا جاتا ہے؟

جواب: مکّہ سے قریب ترین جو میقات ہیں انہیں ادنیٰ الحل کہا جاتا ہے۔

**سوال** بتایئے حج کے مسائل میں مُوقِفین سے کون سی جگہیں مراد ہیں؟

جواب: عرفات و مذدلفہ۔

**سوال** بتایئے زمزم کے چشمہ کا ایک نام مکتومہ کیوں ہے؟





جواب: مکتومہ کے معنی ہیں چُھپا ہوا۔ ایک زمانے میں زمزم کے کنویں کو پوشیدہ کر کے بند کر دیا گیا تھا حضرت عبدالمطّلب کے ہاتھوں سے یہ دوبارہ ظاہر ہوا۔

**سوال** بتایئے 'معصومہ' کس مشہور اسلامی شہر کا ایک نام ہے؟

جواب: مدینہ کا۔

**سوال** حج کرنے والے کو حاجی کہتے ہیں بتایئے عمرہ ادا کرنے والے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب: مُعْتَمِرْ۔

**سوال** بتایئے بیتِ عتیق (آزاد گھر) کس جگہ کو کہا جاتا ہے؟

جواب: خانۂ کعبہ کو۔

## سابقہ انبیاءؑ

**سوال** بتایئے وہ کون سی باعظمت خاتون تھیں جو ایک دشمنِ خدا کی بیوی تھیں مگر جنّت میں حبیبِ خدا (رسولؐ اللہ) کی بیوی بنیں گی؟

جواب: حضرت آسیہؑ (زوجۂ فرعون)۔

**سوال** قرآن میں نام لئے بغیر حضرتِ آسیہؑ کا ذکر قرآن کے کس سورہ میں ہے؟

جواب: سورۂ تحریم کی آیت 11 میں۔

**سوال** حضرت آسیہؑ نے کس نبیٔ خدا کی پرورش کی تھی؟

جواب: حضرت موسیٰؑ کی۔

**سوال** تختِ بلقیس کے پلک جھپکنے سے پہلے لانے والے حضرتِ سلیمانؑ کے وزیر آصف بن برخیا کا حضرت سلیمانؑ سے کیا رشتہ تھا۔

جواب: ماموں زاد بھائی تھے، اور حضرت طالوت کے پوتے تھے۔

**سوال** حضرت ابراہیمؑ کا زمانہ حضرت عیسیٰؑ سے کتنے سال پہلے کا ہے؟

**جواب:** دو ہزار سال قبلِ مسیح کا۔

**سوال** لفظ ابراہیم کے کیا معنیٰ ہیں؟

**جواب:** ایک معنیٰ ہیں ''قوموں کا باپ''۔

**سوال** وہ کون سے نبی ہیں جو رسولِ خداؐ کے بعد تمام رسولوں سے افضل ہیں؟

**جواب:** حضرت ابراہیمؑ۔

**سوال** حضرت ابراہیمؑ کے کون سے دو بیٹے خدا کے نبی تھے؟

**جواب:** حضرت اسماعیلؑ اور حضرت اسحاقؑ ۔

**سوال** حضرت ابراہیمؑ کے وہ کون سے بیٹے تھے جو آخری عمر میں نابینا ہو گئے تھے؟

**جواب:** حضرت اسحٰقؑ ۔

**سوال** لفظ اسحٰق جو کہ عبرانی زبان کا لفظ ہے اُس کے کیا معنیٰ ہیں؟

**جواب:** خوشی۔

**سوال** لفظ اسماعیل کے کیا معنیٰ ہیں؟

**جواب:** خدا سنتا ہے۔

**سوال** حضرت ابراہیمؑ کی قبرِ مبارک کہاں ہے؟

**جواب:** خانۂ کعبہ کے صحن میں ، حِجرِ اسماعیل کے نیچے۔

**سوال** اذان کتنے جملوں پر مشتمل ہے جو شرعاً کہنا چاہئیں؟

**جواب:** اٹھارہ۔





## معلوماتِ عامّہ

## .GENERAL KNOWLEDGE..

**سوال** بتایئے آغا خانیوں کے کس امام نے اپنی عورتوں پر سے پردہ ساقط کر دیا تھا؟

**جواب:** آغا خان سوم سلطان محمد شاہ نے۔

**سوال** موجودہ مراجع میں سے وہ کون سے مَراجِع ہیں جنہوں نے آغا خانیوں کو نجس قرار دیا ہے؟

**جواب:** آیت اللہ ناصر مکارم شیرازیؒ نے البتہ دیگر مراجع نے حالتِ شک میں پاک قرار دیا ہے۔

**سوال** بتایئے عمران نام کی کون سی 3 مُقدّس شخصیات تاریخ میں گزری ہیں؟

**جواب:** 1۔ حضرت موسیٰؑ کے والد 2۔ حضرت مریمؑ کے والد
3۔ مولا علیؑ کے والد

**سوال** عام طور پر آلِ عمران سے کون لوگ مراد لئے جاتے ہیں؟

**جواب:** حضرت مریمؑ اور حضرت عیسیٰؑ۔

**سوال** لفظ استخارہ کے کیا معنیٰ ہیں؟

**جواب:** بھلائی اور خیر طلب کرنا۔

**سوال** جب کبھی لفظ 'اِلہام' استعمال ہوتا ہے تو اُس سے کیا چیز مراد ہوتی ہے؟

**جواب:** خدا کی طرف سے دل میں کوئی بات آنا۔

**سوال** ویسے تو اُمّ المومنین رسولِ خداؐ کی تمام ازواج کو کہا جاتا ہے مگر سب سے پہلے یہ لفظ رسولِ خداؐ کی کس زوجہ کے لئے استعمال ہوا؟

**جواب:** حضرت زینب بنتِ جَحْش کے لئے۔

**سوال** بتایئے وہ کون سے امامِ معصومؑ تھے جن کی انگوٹھی پر مَاشَآ ءَ اللّٰهُ لَآ قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ تحریر تھا؟

**جواب:** حضرت امام علی رضاؑ۔

**سوال** بتایئے 'اِنجیل' کے کیا معنیٰ ہیں؟

**جواب:** بشارت۔

**سوال** بتایئے ایران کے پرچم پر اَللّٰهُ اَکْبَرُ کتنی بار لکھا ہوا ہے؟

**جواب:** 22 بار۔

**سوال** امام خمینیؒ نے ایران میں جس بادشاہت کا خاتمہ کیا وہ ایران میں کتنے سالوں سے چل رہی تھی؟

**جواب:** ڈھائی ہزار سال سے۔

**سوال** اِس وقت ایران کی کُل آبادی کتنی ہے؟

**جواب:** تقریبا 6 کروڑ۔

**سوال** ایران میں شیعت کی داغ بیل کس امامِ معصومؑ نے ڈالی؟

**جواب:** حضرت امام رضاؑ نے۔

**سوال** ایران میں کس نبیِ خدا کی قبر ہے؟

**جواب:** حضرتِ دانیالؑ کی۔

**سوال** وہ کون سا دن ہے جس دن انقلاب اسلامی کی یاد منائی جاتی ہے؟

**جواب:** 11 فروری (22 بہمن)۔



کتابچہ نمبر ١٦ مدرسۃ القائمؑ

## انبیاءؑ و آئمہؑ کے بعد افضل کون؟

حضرت علیؑ سے پوچھا گیا کہ انبیاء اور آئمہؑ کے بعد افضل ترین افراد کون ہیں؟

آپؑ نے فرمایا: ''باصلاحیت اور شائستہ کردار کے علماء۔

آپؑ سے سب سے بُرے لوگوں کے بارے میں پوچھا۔

تو آپؑ نے فرمایا: ''فسادی علماء! جو باطل کا پرچار کریں اور حقائق کو چھپائیں۔ ایسے ہی لوگوں پر خدا نے لعنت کی ہے اور باقی لعنت کرنے والوں کی بھی اُن پر لعنت ہے۔

## قرآن



**سوال** بتایئے قرآن میں حضرت آدمؑ کا نام کتنی بار آیا ہے؟

**جواب:** 25 بار۔

**سوال** بتایئے کیا لفظ 'آمین' قرآن میں آیا ہے؟

**جواب:** جی نہیں۔

**سوال** بتایئے آیتِ ابتلاء کس آیت کو کہا جاتا ہے؟

**جواب:** سورۂ بَقَرَہ کی آیت نمبر 155 کو جس میں خدا فرماتا ہے کہ: ''اور ہم ضرور تم کو تھوڑے سے خوف اور کچھ بھوک اور مالوں اور جانوں اور پھلوں کے نقصان سے آزمائیں گے''۔

**سوال** قرآن میں اصحابِ یمین کن افراد کو کہا جاتا ہے؟

**جواب:** جنّتی افراد کو یعنی (داھنے ہاتھ والے)۔

**سوال** وہ کون سے نبیِ خدا ہیں جنہیں قرآن میں ایک اُمّت کہا گیا ہے؟

جواب: حضرت ابراہیمؑ۔

## بتائیے یہ فضائل کس سورہ کے ہیں؟

١۔ اِس سورہ کو پڑھنا 12 ختمِ قرآن کا ثواب دلواتا ہے۔

٢۔ اگر مرنے والے کے نزدیک پڑھی جائے تو رضوانِ جنّت خود اُسے جنّت کے پانی سے سیراب کرتا ہے۔

٣۔ اِس سورہ کو پڑھنے والے کو 20 حج کے برابر ثواب ملتا ہے۔

٤۔ جو رات سونے سے پہلے اِسے پڑھے گا تو خدا اِسے ہر آفت و شیطان کے شر سے بچانے کیلئے ایک ہزار فرشتے مقرّر کرے گا۔

٥۔ مرنے والے کے سرھانے پڑھنے سے اِس سورہ کے ہر حرف کے بدلے 10 فرشتے اُس کے سامنے صف بستہ رہتے ہیں، اُس کے جنازے کے ساتھ چلتے ہیں اُس پر نماز پڑھتے ہیں اور اُس کے دفن میں شریک رہتے ہیں۔

جواب: سورۂ یٰسین۔

## بتائیے یہ مسجد کون سی ہے؟

١۔ یہ وہ مسجد ہے جو بغداد اور کاظمین کے درمیان راستے میں واقعہ ہے۔

٢۔ اِس جگہ مولا علیؑ نے 4 دن قیام کیا تھا۔ ٣۔ اِس مسجد کے سامنے ایک نبیٔ خدا حضرت یوشعؑ کی قبرِ مبارک ہے۔ ٤۔ حضرت مریمؑ کا گھر بھی اسی جگہ واقع تھا۔

٥۔ یہاں پر ایک بابرکت پتھر تھا جس پر حضرت مریمؑ نے حضرت عیسیٰؑ کو لٹایا تھا۔

٦۔ حضرت ابراہیمؑ نے بھی اِس مسجد میں نمازیں ادا کیں۔

جواب: مسجد براثا۔





## بتائیے یہ کون سا گناہ ہے؟

١۔ اِس گناہ کو کرنے والی قوم پر عذاب آیا اور وہ بغیر چھلکے کی مچھلی میں تبدیل ہو گئے۔

٢۔ رسولِ خدا جیسے اخلاق کا حامل اِس گناہ کرنے والے کو دیکھ کر کراہیت سے منہ پھیر لیا کرتے تھے۔

٣۔ اِس گناہ کو کرنے والا امام حسینؑ کو اذیت پہنچاتا ہے۔



جواب: داڑھی منڈوانا۔

## عظیم صحابیٔ رسولؐ کو پہچانیئے؟

١۔ آپ کے متعلق رسولِ خدا نے فرمایا کہ وہ علم کا ایک سمندر ہے جو خشک نہ ہوگا اور وہ علم و ایمان کا خزانہ ہے جو ختم ہونے والا نہیں۔

٢۔ مولا علیؑ نے اُنہیں لقمانِ اُمّت کا خطاب دیا۔

٣۔ امام جعفرِ صادقؑ نے اُن کو حضرت لقمانؑ سے افضل قرار دیا ہے۔

٤۔ اُن کے ساتھ فرشتے ہم کلام ہوتے تھے۔

٥۔ انہوں نے اسی دنیا میں جنّت کے میوے تناول فرمائے تھے۔

٦۔ جبریلؑ آپ کے لئے خدا کا سلام لے کر آتے تھے۔

٧۔ مولا علیؑ آپ کی نمازِ جنازہ پڑھانے کوفے سے مدائن تشریف لائے۔

٨۔ رسولِ خدا نے آپ کو اپنے اہلِ بیت میں سے قرار دیا۔

جواب: حضرت سلمان فارسیؓ۔



## بتائیے یہ فضائل کس عظیم دعا کے ہیں؟

۱۔ حدیث میں ہے کہ جو اِس دعا کو کفن پر لکھے تو خدا کو شرم محسوس ہوگی کہ اُسے جہنم کی آگ میں جلائے۔

۲۔ اِس کی تلاوت کرنے والا زندگی بھر خدا کی اَمان میں رہتا ہے۔

۳۔ اِس دعا میں خدا کے ایک ہزار نام ہیں اور اُن میں کوئی ایک اسمِ اعظم ہے۔

۴۔ جو شخص ماہِ رمضان میں 3 مرتبہ اِس دعا کو پڑھ لے گا خدا اِس پر جہنم کی آگ کو حرام کردے گا۔

۵۔ یہ دعا جبریلؑ نے رسولِ خداؐ کو ایک جنگ میں پہنچائی جس وقت آپؐ نے ایک بھاری زرہ پہن رکھی تھی اور آپؐ کے جسم کو تکلیف بھی ہورہی تھی جبریلؑ نے کہا یارسولؐ اللہ خدا فرماتا ہے کہ یہ بھاری زرہ اتار دیں اور یہ دعا پڑھ لیں۔ یہ آپؐ کے لئے اور آپؐ کی اُمّت کے لئے حفظ واماں کا ذریعہ ہے۔

**جواب: دُعائے جوشنِ کبیر۔**

## سب سے بڑا متّقی بننے کا طریقہ

۱۔ رسولِ اکرمؐ نے ایک شخص سے فرمایا:

''فرائض پر عمل کر کے لوگوں میں سب سے بڑے متّقی بن جاؤ۔

رسولِ خداؐ نے فرمایا کہ شبِ معراج مجھ سے خدا نے فرمایا کہ:

''میرے بندے کے تقرّب کے لئے واجبات کی انجام دہی سے بڑھ کر کوئی چیز کارآمد نہیں۔





## حالتِ بیماری میں سیرتِ رسولؐ خدا

ایک دفعہ ایک صحابی، رسول اکرمؐ کی خدمت میں آئے اُس وقت آپ کو تیز بخار تھا۔ صحابی نے کہا یارسولؐ اللہ! آپ کو کتنا تیز بخار ہے؟

رسولؐ نے فرمایا: ''آج رات کا یہ بخار مجھے قرآن کی 30 سورتوں کی تلاوت سے نہیں روک سکا جس میں سات طویل سورتیں بھی شامل تھیں۔

صحابی نے کہا: یارسولؐ اللہ! آپ خود کو اِس قدر زحمت میں کیوں ڈالتے ہیں؟

تو رسولؐ اللہ نے فرمایا: ''کیا میں خدا کا شاکر بندہ نہ بنوں''۔

## کیا آپ جانتے ہیں۔؟



### قیامت کے دن ہمارے جسموں کے تمام اعضاء گواہی دیں گے۔۔

يَوْمَ تَشْهَدُ عَلَيْهِمْ أَلْسِنَتُهُمْ وَأَيْدِيهِمْ وَأَرْجُلُهُم بِمَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿٢٤﴾

قیامت کے دن ان کے خلاف ان کی زبانیں اور ان کے ہاتھ پاؤں سب گواہی دیں گے کہ یہ کیا کر رہے تھے۔۔ (سورۂ نور، آیت 24)




عالمِ آخرت کے مسافرو۔! جلد ہی راہیٔ مُلکِ عدم ایئرلائن سے آپ کا کیپٹن مَلک الموت اپنے co-pilot رِضوانِ جنت اور فرسٹ آفیسر مالکِ جہنم کے ساتھ آپ کو خوش آمدید کہے گا۔

برائے مہربانی جہاز پر چڑھنے سے پہلے اسراف اور غیر ضروری آسائشوں اور تعیّشات کے اضافی وزن کو الگ کر دیں ورنہ اضافی وزن کا جرمانہ دے کر طویل قطار میں لگنا ہوگا۔ کم اور ہلکے سامان والے کسی لائن میں لگے بغیر براہِ راست departure lounge میں تشریف لے جائیں۔

منزل پر پہنچنے کے بعد صرف اعمالِ صالحہ کی کرنسی قابلِ قبول ہوگی۔

بُرے اعمال کی جعلی اور ممنوعہ کرنسی استعمال کرنے پر فوری گرفتار کرلیا جائے گا۔

اعمال کی کرنسی کو exchange کراتے وقت مجتہدِ اعلم کے فتاویٰ کا تصدیق نامہ لازمی ہے۔ غیرِ مجتہد کے اتائی فتوے قابلِ قبول نہ ہوں گے۔





کسی دوسرے مسافر سے انحرافی افکار و عقائد کی منشیات یا سامان لینے سے احتیاط کریں۔ ائیرپورٹ پر اُتر کر آپ ثوابِ جاریہ کی ڈیوٹی فری شاپ سے جتنی چاہیں مفت خریداری کرسکتے ہیں .....

یہ مکمل طور پر No-Sin Flight ہے۔ اِس میں گناہوں کے آتش گیر مادّے سلگانے کی سخت ممانعت ہے۔ دورانِ سفر اپنی چشمِ بصیرت کی کھڑکیاں کھلی رکھئے تاکہ انوارِ معصومینؑ کی روشنی اندر آتی رہے۔

منکر و نکیر ایمرجنسی سے نکلنے کے لئے اوّل وقت نماز اور سورۂ تکاثر کی تلاوت کے ایمرجنسی exit doors کام آئیں گے۔

طمع و لالچ کی ٹرے کو بند کر دیجئے۔ سکرات کے Take off کے وقت صحیح عقائد کی نشست سیدھی کرلیں، نشست کے نیچے آپ کی حفاظت کے لئے محبتِ اہلِ بیتؑ کی لائف جیکٹ موجود ہے۔

آپ کی دنیا میں انجام دی گئی نیکیوں کی رفتار سے ہم عالمِ برزخ پر آپ کے اخلاق کی بلندی کے مطابق پرواز کرتے ہوئے اپنی منزل پر پہنچیں گے۔

ابتدائی سفر میں جہاز کا بیرونی درجۂ حرارت آپ کے نیک اعمال کی وجہ سے خوشگوار رہے گا۔ البتہ برزخی راستے میں گناہوں کے خراب موسم اور عذابی جھٹکوں کی وجہ سے پرواز کے غیر ہموار ہونے کا بھی امکان ہے۔ اِس سے بچنے کے لئے دنیا سے لائی گئی توبہ سیٹ بیلٹ پورے سفر میں باندھے رکھئے گا۔

سفر کے اختتام پر آپ کی منزل کا درجۂ حرارت آپ کے اعمال پر منحصر ہے۔

جلد ہی آپ کی فضائی میزبان حوریں اور فرشتے آپ کی خدمت میں برزخی طعام کے ساتھ حاضر ہوں گے۔

وادیُ السّلام کے مسافر اپنے اعمال کے ساتھ نجف اتر جائیں گے اور وادیٔ برہوت کے مسافر دوسری connecting عذابی فلائٹ سے یمن کی طرف پرواز کر جائیں گے۔

اپنی نشستوں سے اُٹھتے وقت اپنے اعمالِ صالحہ کا ہینڈ بیگ اور ولایتِ علیؑ کا سرٹیفیکیٹ لینا نہ بھولئے گا۔

جب تک منزل کے فرشتے آپ کو لینے نہ آجائیں خدا پر حسنِ ظن کے ساتھ اپنی نشستوں پر پُر امید بیٹھے رہیئے۔

اُمید ہے اعمالِ صالحہ اور شفاعت معصومینؑ کی وجہ سے آپ کا برزخی سفر خوشگوار گزرے گا اور ہم بہت جلد رحمتِ خداوندی ایئر پورٹ کے عافیت رن وے پر بحفاظت اتر جائیں گے۔

آپ کے لواحقین پسند کریں نہ کریں اُنہیں بھی اِسی فلائٹ سے اپنا برزخی سفر طے کر کے آپ سے ملنا ہوگا۔۔

شکریہ

باکمال اعمال لاجواب پرواز

آپ کی اپنی راہیٔ مُلکِ عدم اِئرلائنز





## مدرسة القائمؑ کی چند تصویری جھلکیاں





